ساتھ ہر نماز کے بعد یا صبح و شام پڑھتا رہے، تو اس پر کوئی ظلم نہ کر سکے گا، دوستوں اور خویشوں میں محبت و اُلفت بڑھے گی، اور غربت و افلاس بھی دفع ہوگا، اِن شاء اللہ تعالیٰ!

## ”یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ“ کے خواص:

جس قدر زیادہ پڑھے گا، اسی قدر رحمتِ دارین سے نوازا جائے گا، دُعائیں قبول ہوں گی، دُکھ دَرد دُور ہوں گے، مطالب پورے ہوں گے، کم از کم اِکتالیس بار اوّل آخر دُرود شریف کے ساتھ صبح و شام پڑھے، اس کے فیوضات بے حد ہیں۔

## ”اَلْوَکِیْلُ الْوَلِیُّ الْحَمِیْدُ“ کے خواص:

جو شخص دِینی یا دُنیوی، جسمانی اور رُوحانی دُکھ درد سے درماندہ اور بے حال ہو چکا ہو، قلق و اضطراب میں پریشان ہو، وہ ان اسمائے گرامی کو ایک سو اِکتالیس بار اوّل آخر دُرود شریف کے ساتھ بلحاظ معنی عجز و نیاز سے صبح و شام پڑھ کر گڑگڑا کر دُعا کیا کرے، جلدی مشکل کشائی اور حاجت روائی ہوگی، نیز محبت و معرفت کے دروازے بھی کھلیں گے، بفضلہٖ و کرمہٖ تعالیٰ، پڑھنے کی ترکیب: ”یَـا اَللّٰہُ یَـا وَکِیْلُ یَا حَمِیْدُ“ پڑھے۔

وَاللّٰہُ تَعَالٰی أَعْلَمُ بِأَسْرَارِ اَسْمَآءِ الْحُسْنٰی، لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ!

جاننا چاہئے کہ جو فوائد و ثمرات تین تین اسماء یا اس سے کم و بیش کے عرض کئے گئے ہیں، ایک ایک کے بھی وہی ثمرات ہیں، مگر شرطِ اوّل یہ ہے کہ اِخلاصِ نیت، رضا اور ابتغاء وجہ اللہ تعالیٰ ہو، اسماء کا معنی پیشِ نظر ہو، پھر دُعا عجز و نیاز سے ہو، اور باوضو ہو، ہو سکے تو پڑھتے وقت قبلہ رُخ ہو، اور محنت کرے، اور ہمیشہ فضلِ الٰہی پر زیادہ زیادہ اُمید ہوتی جائے، گو اسباب مطلب کے خلاف نظر آنے لگیں۔ وَاللّٰہُ الْـمُسْتَعَانُ

وَعَلَيْهِ التُّكْلَانُ وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ!

فائدہ:

یاد رکھنا چاہئے کہ رَحمانی اثرات، مقبولیتِ اعمال کے ثمرات ہیں، اور مقبولیتِ اعمال، اِخلاصِ نیت، عملِ سنت اور وتقویٰ من اللہ پر موقوف ہیں، اور ان تینوں چیزوں کا مدار طہارتِ ظاہری و باطنی پر ہے، اور طہارت کی بہت سی اقسام ہیں:

ا:... طہارۃ الابدان: جسم کی پاکیزگی، مسائلِ فقہ، کنز، قدوری وغیرہ میں تفصیل سے مذکور ہیں۔

۲:... طہارۃ الارواح: یعنی دِل اور رُوح کی پاکی، دِل کی پاکی اخلاقِ رذیلہ، مثلاً: حسد، کبر و ریا اور شہوات وغیرہ سے، اور رُوح کی پاکی غفلت سے۔

۳:... طہارۃ العقول: یعنی عقل کی طہارت جہالت سے۔

۴:... طہارۃ النفوس: یعنی نفس کی پاکیزگی کفریات سے۔

۵:... طہارۃ الاسرار: یعنی سر کی طہارت ردی خطراتِ سے، اور بعض کاملین نے فرمایا کہ: طہارت کاملہ طہارت الاسرار ہے، یعنی اغیار کی میل کچیل سے، کہ غیراللہ سے تعلق، اعتماد و اعتقاد مطلقاً نہ رہے۔

اِن طہارتوں کی تحصیل کا اکسیر نسخہ، بغرضِ اصلاح صحبتِ کاملین ہے، بشرطیکہ وہ صالح مرشد، عالم، عامل بالسنۃ، تارکِ بدعت، مجاز از صالح اور مجاہد ہو، اس کے اکثر ہم رُکاب و ہم صحبت لوگوں میں صلاحیت، صلوٰۃ، عمل، سنت کا اثر نمودار ہو، جو خدمت میں آتا ہو، چند دن میں اس کے حالات مبدل بصلاحیت ہوتے جاتے ہوں، یعنی گناہوں سے نفرت، عبادت کی رغبت، قرآن مجید کی عزّت وعظمت آنا شروع ہوجاتی ہو، اور حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع دِل پذیر ہوتا جاتا ہو، ایسے لوگ کبریتِ احمر

ہیں، اگر ایسوں کی صحبت نصیب ہوجائے، تو اس کی محبت، صحبت اور فرمانِ شرعی کی تعمیل کو صدہا دولت وعزّت سے غنیمت جانے۔

و ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم

اللّٰھم ارزقنا بفضلک وبرحمتک یا ارحم الراحمین

عَلَیْکَ بِأَرْبَابِ الصُّدُوْرِ فَمَنْ غَدَا

مُضَافًا لِأَرْبَابِ الصُّدُوْرِ تَصَدَّرًا

ترجمہ:... ''صاحبِ دِل کی صحبت کو لازم پکڑ، جو صاحبِ دِل کی طرف منسوب ہوا، بڑا بن گیا۔''

اِیَّاکَ اَنْ تَرْضٰی صَحَابَۃَ نَاقِصٍ

فَتَنْحِطُّ قَدْرًا مِّنْ عَلَاکَ وَتَحَقَّرًا

ترجمہ:... ''ناقص کی صحبت سے بچ، ورنہ اپنی قدر کو بلندی سے گرائے گا، اور حقیر ہوجائے گا۔''

واٰخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

والصلٰوۃ والسلام علٰی خیر خلقہ محمد واٰلہٖ واصحابہٖ

واتباعہ اجمعین من الصلٰوۃ والسلام افضلھما

واکملھما وادومھما

اللّٰھم تقبل منا انک انت السمیع العلیم، لا حول ولا

قوۃ الا باللہ العلی العظیم

۱۴؍شوال ۱۳۸۴ھ